بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# ترجمۂ تقریرِ مصر (قاہرہ)

الحمد لله الذي أنزل على عبده الكتب ولم يجعل له عوجا ۝ قيما لينذر بأسا شديدا من لدنه و
يبشر المؤمنين الذين يعملون الصلحت أن لهم أجرا حسنا ۝ (١٨: ١-٢)

وكم أهلكنا من قرية بطرت معيشتها فتلك مسكنهم لم تسكن من بعدهم إلا قليلا وكنا نحن الورثين ۝
وما كان ربك مهلك القرى حتى يبعث في أمها رسولا يتلوا عليهم ايتنا وما كنا مهلكي القرى إلا وأهلها
ظلمون ۝ (٢٨-٥٨-٥٩)

ولقد أرسلنا موسى بايتنا إلى فرعون وملايه فقال إني رسول رب العلمين ۝ فلما جاءهم بايتنا
إذا هم منها يضحكون ۝ وما نريهم من اية إلا هي أكبر من أختها وأخذنهم بالعذاب لعلهم يرجعون ۝
وقالوا يايه السحر ادع لنا ربك بما عهد عندك إننا لمهتدون ۝ فلما كشفنا عنهم العذاب إذا هم ينكثون ۝
ونادى فرعون في قومه قال يقوم أليس لي ملك **مصر** وهذه الأنهر تجري من تحتي أفلا تبصرون ۝
أم أنا خير من هذا الذي هو مهين ۝ ولا يكاد يبين ۝ فلولا ألقي عليه أسورة من ذهب أو جاء معه
الملئكة مقترنين ۝ فاستخف قومه فأطاعوه إنهم كانوا قوما فسقين ۝ فلما اسفونا انتقمنا منهم

فَاَغْرَقْنٰهُمْ اَجْمَعِیْنَ ۝ فَجَعَلْنٰهُمْ سَلَفًا وَّمَثَلًا لِّلْاٰخِرِیْنَ ۝ (۴۳: ۵۷-۵۶)

امابعد، اے بھائیو! میں سب سے پہلے خدائے عزوجل کی حمد کرتا ہوں جسنے ہم کو پیدا کیا کہ ہم راہ رست پر چلیں۔ اور یہ ممکن نہ تھا جب تک وہ پروردگار عالم ہم سے دین اسلام کا اقرار نہ کراتا اور اپنی اطاعت کی توفیق نہ دیتا۔ اسکے بعد سرورِ کائنات علیہ الصلوٰۃ والسلام پر درود بھیجتا ہوں جسنے ہمارے اسلاف اور نیک بندوں کو خدائے واحد کے صراط مستقیم پر چلنے کی ہدایت کی۔ تو خدائے عزّوجل کی حمد اور رسولؐ خدا پر درود اس نظر سے ہو کہ انہوں نے ہمیں ایسی روشنی دکھلائی جس سے ہم بیخوف وخطر اس زمین پر چلتے تھے اور اسی نور کی وجہ سے اس دنیا میں غالب تھے۔ جن لوگوں نے اس دین اور راہ رست کی متابعت عملاً اور معناً کی اور جنہوں نے خدائے واحد کے صراطِ مستقیم پر چلنے کی کوشش کی اُنپر ہمارا درود اور سلام ہو۔ وہ دشمنوں کی ناخوشی کے باوجود دینِ خدا کے اعدا پر غالب رہے۔ اور اسلام کا بول بالا ہمیشہ کرتے رہے۔

اور بھائیو! میں اپنی اور روئے زمین کے مسلمانوں کی طرف سے تم لوگوں کو خوش آمدید اسلیئے کہتا ہوں کہ تمہیں جتلا دوں کہ ہم سب سے پہلے زمین پر بڑے طاقتور اور اسکے بڑے بادشاہ تھے۔ اُس وقت بھی زمین کی وراثت ہمارے اعدا کو ناخوش کرتی تھی اور آج بھی جو کچھ خدائے عظیم نے ہمارے پاس چھوڑا ہی دشمنوں کیلیئے باعث رنج و عداوت ہی۔ لیکن زمین کا مالک صرف خدا ہی وہ اپنے بندوں میں سے جس کو سب سے زیادہ مناسب سمجھتا ہی اُس کا وارث کر دیتا ہی اور یاد رکھو کہ نیک انجام اُسی قوم کا ہے جو خدائے واحد کے اٹل قانون سے خوفزدہ رہتی ہے۔

میرے بھائیو! آج ہم اسلیئے جمع ہوئے ہیں کہ سب کے سب اکٹھے ہو کر مسئلہ **خلافت** پر ایک گہری نظر ڈال سکیں بلکہ اس مسئلہ کے متعلق جو فیصلہ ترکوں نے ابھی ابھی کیا ہی اُسکو پیشِ نظر رکھنے کے بعد جس اشد ضرورت کو پورا کرنے کی دعوت اس وقت دینِ اسلام دے رہا ہی اُسکو باہمی صلاح اور مشورہ سے طے کر سکیں۔ اِسمیں شک نہیں کہ یہ مجلس اسلامی تاریخ میں اپنے رنگ کی سب سے پہلی مؤتمر ہے جس میں روئے زمین کے تمام مسلمان نمائندے ایک مرکز پر اس غرض سے جمع ہوئے ہیں کہ مشاورت کے فریضہ کو بحسن تمام

ادا کریں بلکہ اپنی طاقتوں کو ایک نقطے پر بڑی مدت کے بعد پھر جمع کریں۔ تو اے بھائیو! مجھے بے انتہا مسرت اس بات کی ہے کہ میں آج اپنے سامنے اسلامی اجتماع کا ایک عظیم الشان عجیب و غریب اور پُر اثر منظر دیکھ رہا ہوں، دل اس منظر سے نہایت متاثر ہیں اور آنکھوں میں سرور کا عالم ہے۔ اس منظر کیلئے ہم کو فرداً فرداً اور اجتماعی طور پر اپنے محترم دوست اور بزرگ شیخ محمد ابوالفضل شیخ الجامع الازہر اور اُنکے محترم رفقا کا شکر گذار ہونا چاہیئے جنہوں نے یہ عظیم الشان مؤتمر منعقد کی۔ اگرچہ اسکے انعقاد کا خیال ایک مدت سے مسلمانوں کے سربرآوردہ لوگوں کے ذہنوں میں تھا جو عالمگیر محبت اور اخوت اور جو وسیع حمیت اس وقت ہمارے دلوں میں بس رہی ہے اُسکا پیدا کرنے والا یہی بزرگ ہے اور جس صدق نیت اور خلوص قلب سے بھی ہم اسکا شکریہ ادا کریں، کم ہے۔ تو اے حضرات میں ان تمام اصحاب سے جو اس مؤتمر میں شامل ہیں استدعا کرتا ہوں کہ وہ اپنے عندیوں کو جو اُنکے دلوں میں ہیں ظاہر کرنیکے لئے بلکہ محترم شیخ الاسلام کے ساتھ اپنی عقیدت اور نیازمندی کے علانیہ اظہار کے لئے ایک تن واحد کی طرح اس چھت کے نیچے سروقد کھڑے ہو جائیں (تمام لوگ سروقد کھڑے ہو گئے) اور بھائیو! میں آج بصد عجز و خشوع خدائے عزوجل سے التجا کرتا ہوں کہ ہم کو اپنے اُن تمام کاموں میں جو ہم اس مؤتمر میں کریں متحد رہنے کی توفیق دے، ہمارے قدموں کو مضبوط کرے۔ ہم سے اسلام اور مسلمانوں کو نفع پہنچائے۔ توفیق اور استقامت کی مدد طلب کرنا خدا ہی سے ہو سکتا ہے۔ اور قانون خدا سے ڈرنے والوں کا مددگار اگر ہے تو وہی ہے!

محترم بھائیو! عالم اسلام کے اجتماع کی یہ وہ صورت ہے جو تین سو برس سے مسلمانوں کو نصیب نہیں ہوئی۔ بلکہ میں یہ کہنے کی جرأت کرتا ہوں کہ عالم اسلام نے اس منظر کو اپنی تمام تاریخ میں کبھی نہیں دیکھا۔ تو میں تم کو سب سے پہلے مبارکباد دیتا ہوں کہ تم ایک جسم واحد کی طرح اس جگہ اسلئے جمع ہوئے ہو کہ اپنی خوفناک مصیبتوں اور مشکلوں سے نجات پانے کیلئے بہترین تدبیریں سوچ سکو۔ اسمیں شک نہیں کہ مرض کا پہچان لینا اور علاج کے لئے تیار ہو جانا ہی نصف صحت ہے اور اس بنا پر میں نہایت خلوص محبت اور درد دل سے ان لوگوں کو جو دور دراز فاصلوں سے سفر کی نہایت سخت تکلیفوں کے

بعد اِس موتمر میں حاضر ہوتے ہوئے میں اپنا سلام بھیجتا ہوں اور خدائے عظیم سے بصد عجز وزاری دعا کرتا ہوں کہ وہ ہماری مساعی کو دنیا اور آخرت میں مشکور کرے، جو تجویزیں اِس مؤتمر میں ہم بالاتفاق قبول کریں اُن پر عمل کرنے اور اُن کو عالمِ اسلام میں جاری اور نافذ کرنے کی توفیق دے۔ خدایا! ہمیں اپنے ہاں سے ہمت عطا کر، کیونکہ تو ہی سب سے بہتر بخشائندہ ہے۔

محترم نمائندو! تم نے بیشک اِس چھت کے نیچے ایک عظیم الشان مجلس منعقد کر لی اور مجھے یقین ہے کہ مصر کے علمائے دین اور اِس قوم کے بڑے بڑے سرداروں نے بڑی آؤ بھگت سے تمہیں یہاں نوازا ہے لیکن کیا تمہیں اِس بات کی خبر ہے کہ تم ایک ایسے اہم اور عظیم الشان معاملے کے فیصلے کے لئے جمع ہوئے ہو جس کی نظیر تمام اسلامی تاریخ میں ہرگز موجود نہیں۔ میں نہیں چاہتا کہ اِس موقع پر تاریخی واقعات اور مذاکرات یا پرانے قصوں اور دقیق علمی مباحثوں کے ذریعہ سے اسلامی خلافت کے گذشتہ حالات بیان کر کے تمہارے دماغوں کو پریشان کروں تاکہ تم آج کے حالات کا اُن سے صحیح تقابل و توازن کر سکو۔ اگر میں چاہتا تو میرے لئے یہ امر آسان تھا لیکن میں یقین دلاتا ہوں کہ یہ مسئلہ جو اِس وقت تمہارے سامنے قریبًا چار سَو برس کے بعد پھر پیش ہوا ہے ایسا ہے کہ اسکی مشکلات صرف ان لوگوں کے ذہنوں میں ہیں جنھوں نے اسلامی تاریخ کے تمام مراحل کو غور کے ساتھ پیش نظر رکھا ہے۔ اِس وقت صورت حال یہ ہے کہ مسلمانوں کی بہترین سلطنت یعنی دولت عثمانیہ نے (اور وہ سلطنت غالبًا مسلمانوں کی کمزور ترین سلطنتوں سے بھی زیادہ کمزور سلطنت ہے) سیاسی حالات کو مدنظر رکھکر خلافت کو مسترد کر دیا ہے۔ اُنکو خیال پیدا ہوا ہے کہ خلافت کو اپنے ساتھ لگائے رکھنا اُنکی موجودہ تہذیب میں حائل ہے۔ اُنکی آیندہ ترقی اور تقدم کا مانع ہے، اِسی خلافت کے باعث اُن کے ملک میں پے در پے فساد ہوتے رہے ہیں اور وہ سکون اور امن جو ترکوں کو نصیب ہونا چاہیئے تھا ایک مدت سے اُن کو ارزانی نہیں ہوا۔ وغیرہ وغیرہ۔ بھائیو! کوئی زمانہ تھا اور اِس زمانہ کو کچھ بہت مدت نہیں گذری جب کہ بڑے سے بڑے متکبر اسلامی بادشاہ اِسی خلافت کو اپنے پاس رکھنا اپنے لئے مایۂ ناز سمجھتے تھے، اسکو قوت کا سرچشمہ خیال کر کے اُسکے لئے اپنا تن من دھن

قربان کردیتے تھے۔ خلیفۃ المسلمین کی وہ عزت اور شان تھی جو یورپ کے بڑے سے بڑے بادشاہ کو لرزہ براندام کردیتی تھی اُسکا حکم نہ صرف اطراف عالم پر نافذ تھا بلکہ اُن قوموں کے دلوں پر بھی جو تابع نہ تھیں عملاً جاری اور ساری تھا۔ اُسکے امر و نہی کی صدا آنکھ کی جھپک میں دور و نزدیک، سب جگہ ہیجان عظیم پیدا کردیتی تھی، اور اُسکا حکم قریب و بعید سب ملکوں کو مجبورِ احترام کردیتا تھا۔ نظم و نسق اسکے حشمت اور جلال کے محور پر قائم تھے اور قوت اور امن کے فرشتے اُسکے منصب کی شوکت و احتشام کے باجگذار خادم تھے۔ بھائیو! مسلمانوں کی حالت اور مسلمانوں کے امیر کی حالت ابھی کچھ مدت ہوئی یہ تھی۔ پس آج اگر اس شان و شوکت کے بعد ترکوں نے اسی خلافت کو چار سَو برس سے زیادہ مدت تک مضبوطی سے پکڑ کر مسترد کردیا ہے، اُسکو ناکارہ اور لاشئے سمجھ کر پھینک دیا ہے اور ہم آج اسلیئے جمع ہوئے ہیں کہ اس مسترد کی ہوئی اور پھینکی ہوئی شئے کو کسی ایسے شخص کے سپرد کردیں جو طوعاً و کرہاً اُسکو ہم پر احسان رکھکر قبول کرلے۔ تو پہلا سوال جو ہمارے دلوں میں پیدا ہوتا ہے یہ ہے کہ جس شئے کی خوبیاں اُسکی برائیوں سے زیادہ ہوں، ممکن نہیں کہ کوئی شخص اُسکو پھینک سکے۔ اور اگر ترکوں نے خلافت کو رد کردیا ہے تو ضرور ہے کہ آج اُسمیں وہ خوبیاں نہیں رہیں جو کسی زمانے میں اسمیں تھیں، بلکہ اگر اُنھوں نے اس کو ناکارہ سمجھا ہے تو کئی صدیوں کے حصول تجربہ کے بعد۔ تو ایسی حالت میں ہم کیا کریں کہ اپنی خلافت کو وہی مفید، قابلِ رشک اور قابلِ حصول شئے بنادیں جو وہ کسی زمانے میں تھی۔

حضرات! یہی ایک سوال ہے جس کا حل ہماری تمام بیماریوں کا حکمی اور قطعی علاج ہے۔ اور اگر اسی سوال کے حل کے لیئے آج ہم جمع ہوئے ہیں تو سمجھ لو کہ ہم نے اپنے مرض کو پالیا، سمجھ لو کہ ہم اس سے زیادہ بیمار نہیں رہنا چاہتے، سمجھ لو کہ ہم علاج کے لیئے مستعد ہیں، اور تنزل کی رفتارِ واژگوں میں اسی حد تک جائینگے اس سے نیچے جانے کا ارادہ نہیں رکھتے۔ اگر ہمارے جمع ہونے کی یہ حکمت ہے تو یاد رکھو کہ ہم آج اپنی گمراہی سے دست بردار ہو چکے، آج کے روز سے ہمکو اپنی زندگی پر نیا یقین پیدا ہوا بلکہ ہم نے اس زندگی کے پیدا کرنیکے اسباب مہیا کرلیئے، لیکن اگر اس مؤتمر کا مقصود صرف یہ ہے

کہ ہم اس مسترد کی ہوئی خلافت کو جس کو ترکوں نے حقارت سے پھینک دیا ہے اور جسکی قدر و قیمت بھی اُسکے پھینکنے جانے کی وجہ سے تمام عالم کی نظروں میں صفر ہو گئی ہے۔ بغیر کسی جدید اصلاح و تشکیل کے چار و ناچار کسی ایسے شخص کے ہاتھ دیدیں جو اسکو قبول کرلے اور بعد ازاں رسمی طور پر ہمارا شکریہ ادا کرے تو میں سب سے پہلا شخص ہوں جو آپ کی اس مؤتمر کے مقاصد سے متفق نہیں اور بحیثیت ایک مسلمان کے میرا فرض ہوجاتا ہے کہ اس لغو حرکت میں آپکا ساتھ نہ دوں اس اثم و عدوان میں آپ کی کوئی معاونت نہ کروں بلکہ میرے شایان یہ ہے کہ لَکُمْ دِیْنُکُمْ وَلِیَ دِیْنِ کہکر آپ کی موتمر کو یکسر الوداع کہدوں۔

اے حضراتِ موتمر! مسئلہ خلافت کو صحیح نقطۂ نظر سے دیکھنے اور اُسکی مشکلات کا فی زمانہ مناسب حل اختیار کرنے میں سب سے بڑی دقّت جو پیش نظر ہے یہ ہے کہ مسلمانوں نے چند صدیوں سے خلافت کو ایک روحانی غیر مادی اور غیر دنیاوی شے سمجھ لیا ہے جس کا تعلق اُنکے دنیاوی اعمال اور اجتماعی اخلاق سے قطعاً نہیں رہا۔ خلیفۂ وقت پچھلی کئی صدیوں سے ایک عضوِ معطل یا بعبارتِ اُخری ایک امیر معطل ہے جسکا حکم صرف لوگوں کی زبانوں یا افواہی عقیدوں پر نافذ ہے لیکن اُن کے جسموں، دلوں اور جگروں پر اُسکی حکومت کا نشان تک باقی نہیں۔ خلافت کی شان گھٹتے گھٹتے یہانتک رہ گئی ہے کہ اب کئی قرنوں سے صرف ایک سطحی صورت یا محض نام قائم ہے۔ خطبوں میں رسماً نام پڑھ لینا یا خلفائے راشدین رضؓ کے ساتھ ساتھ درود و سلام میں اسکو شامل کرلینا یا نصرت دین کے الفاظ کے ساتھ اُس کی طرف اشارہ کرنا خلیفہ کو ماننے کے مترادف رہ گیا ہے لیکن خلیفہ کو صحیح معنوں میں اجتماعی اور سیاسی امیر سمجھنا ذہنوں سے حتماً نکل چکا ہے۔ اوسط مسلمان کے نزدیک آج دین و دنیا دو مختلف چیزیں ہیں، اُنکے دائرۂ عمل بالکل جدا جدا ہیں، اُن کا تعلق ایک دوسرے سے حتماً نہیں، اُن کا آپس توافق کسی شے میں نہیں۔ دنیا کو مضبوط پکڑنے کیلئے چونکہ متواتر سعی و عمل کی ضرورت ہے اور ایک گرتی ہوئی قوم کے لئے سعی و عمل کو شعار بنا لینا چونکہ از بس مستبعد ہے اسلئے آجکل کے

مسلمان اِس طرف گئے ہیں کہ دین محض قول ہی قول اور عقیدوں کا نام ہے اور یہی اقوال اور عقائد اقلیم آخرت کی کلید ہیں۔ دنیا اُنکے نزدیک ایک مُردار اور مردود شے ہے جس سے کوئی فائدہ متصور نہیں اور جسکی طرف متوجہ ہونا یا جسکو سدھارنا دین دار آدمی کا کام نہیں۔ بھائیو! متنزّل اور مردہ قومیں عمل سے گریز کرنیکے لیئے ایسے ہی بہانے ڈھونڈھ لیا کرتی ہیں اور دنیا کی تاریخ عروج و زوال کا ہر ورق مُردہ اقوام کی اِن غلط کاریوں سے سیاہ رہا ہے۔ اسلام جب اِس دنیا میں آیا دین کو دنیا کے ساتھ لایا، نہیں دنیا ہی کو قائم رکھنے کا دین لایا، دنیا کا دین میں مدغم ہونا اسلام تھا، دونوں کی موافقت ہر شئے میں ظاہر تھی۔ نہیں بلکہ سرور کائنات صلعم اُس دین کو اپنے ساتھ لائے جو دنیا میں ہر دشمن پر غالب آکر ہم کو مضبوط کردے اور سب باقی ادیان و مذاہب پر چھا جائے۔ اِسی بنا پر نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم اس دین کی تلقین کرتے رہے جو دنیا میں بلند ہونے کی خاطر تھا جس کا منتہا یہ تھا کہ دنیا کو مضبوطی سے پکڑا جائے اور اِسی غرض سے "الدنیا مزرعة الآخرة" کہہ کر گویا عملاً اور فعلاً یہ ثابت کردیا کہ دنیا کو برقرار رکھنا ہی اصل دین ہے اور دین ہی دنیا کو برقرار رکھنے کا واحد ذریعہ ہے۔ بھائیو! رسول خداؐ کے وقت میں دین کا مفہوم یہ تھا لیکن آج یہ دونوں الفاظ مسلمان کے نزدیک ایک دوسرے کے متضاد بن چکے ہیں اُن میں زمین و آسمان کا فرق اور مشرق و مغرب کا بُعد ہے۔ بھائیو! ترکوں نے مسلمانوں کی اِس ہولناک غلطی کو بالآخر ایک مدید مدت اور نہایت تلخ تجربے کے بعد دیکھ لیا۔ اور اِسی لیئے خلافت حاضرہ کو شکریہ کے ساتھ واپس کردینا مناسب سمجھا۔ اُنہوں نے دیکھ لیا کہ اِن شدید ترین مصائب اور ہولناک تکالیف میں بھی خلافت کے منصب نے انکو کوئی عملی اور کارآمد امداد ہرگز نہیں دی۔ وہی مسلمان جو قسطنطنیہ کے سلطان کو اپنا روحانی خلیفہ مانتے تھے پچھلی جنگ عظیم میں اُسکے خلاف اور ترک قوم کے خلاف جنگ کرنے سے نہیں جھجکے۔ اُنہوں نے سمجھ لیا کہ اُن کے سلطان کے احکام کی عملی اطاعت اُنکی مملکت سے باہر کے مسلمانوں نے کسی جگہ نہیں کی، اُسکی حمایت میں کسی قوم یا فرد نے کسی طرف سے ایک قدم نہیں اُٹھایا۔ اگر سلطان کی اطاعت کسی نے کماحقہٗ کی تو خود اُنکی اپنی قوم نے کی۔ اور

اِس عام عصیان کی وجہ یہ ہے کہ مسلمانوں کے نزدیک آج دین الگ شئے ہے اور دنیا الگ شئے۔ پس ترکوں کو ڈر تھا کہ "روحانیت" کا یہ غلط اور زہر آلود تخیّل جس نے باہر کے مسلمانوں کو اپنے خلیفہ کی بروقت اعانت سے باز رکھا اُن کی اپنی قوم اور اپنے سپاہیوں کو بادشاہ کی اطاعت سے منحرف نہ کر دے، اُنکے سپاہی بھی شدہ شدہ اِس مہلک خیال کی طرف نہ آجائیں کہ "روحانی خلیفہ" کی اطاعت میں اسلیئے مضائقہ نہیں کہ باہر کے مسلمانوں نے اِس اطاعت کو قابلِ اعتنا نہیں سمجھا اور نتیجہ یہ ہو کہ وہ بہادر اور بے مثال قوم ایک آن واحد میں تباہی کے جہنّم میں گر جائے۔ دوستو! میرے نزدیک ایسی خلافت ایک نہایت مُضر اور لاطائل شئے ہے اسکو دور ہی سے سلام کرنا واجب تھا۔ جبتک ہم اِسکی قلبِ ماہیت میں اپنی تمام کوششیں صرف نہ کر دیں اور اسکو فی الحقیقت ایک مفید اور نفعمند شئے پھر نہ بنالیں اسکو کسی دوسرے شخص کے سپرد کر دینا میری نگاہ میں قطعاً عبث ہے۔

اے حضراتِ مؤتمر! میں جہاں ترکوں کے اِس فیصلے میں کہ خلافت کو فی زمانا مروّج معنوں میں ختم کرنا اُنکی آیندہ بہبودی اور نظم و نسق میں حارج ہے متفق ہوں، وہاں اِس امر میں عام لوگوں سے مختلف ہوں کہ مسلمانوں نے "خلافت" اور "خلیفہ" کے الفاظ کو صحیح اور شرعی معنوں میں یا قرآنِ حکیم کی اصطلاح کے مطابق استعمال نہیں کیا۔ "خلیفہ" یا "خلائف" یا "استخلاف" کے الفاظ قرآن حکیم میں جہاں کہیں استعمال ہوئے ہیں کسی ایک قوم کے دوسری قوم کے جانشین ہونے کے معنوں میں استعمال ہوئے ہیں، اُن سے مراد ایک قوم کی سیاسی اور اجتماعی حکومت دوسری قوم پر ہے، شخصی حکومت قطعاً کہیں نہیں۔ جہاں وہ استعمال ہوئے ہیں اجتماعی معنوں میں ہوئے ہیں لیکن "خلیفہ" کا لفظ بحیثیت امیرِ جماعت یا "روحانی امام" کے قرآن حکیم میں کہیں وارد نہیں۔ مثال کے طور پر میں یہاں سب آیتوں کو پیش کر دیتا ہوں۔ سورہ انعام میں ہے: "وَرَبُّكَ الْغَنِيُّ ذُو الرَّحْمَةِ ۚ إِن يَشَأْ يُذْهِبْكُمْ وَيَسْتَخْلِفْ مِن بَعْدِكُم مَّا يَشَاءُ كَمَا أَنشَأَكُم مِّن ذُرِّيَّةِ قَوْمٍ آخَرِينَ" سورہ اعراف میں ہے: عَسَىٰ رَبُّكُمْ أَن يُهْلِكَ عَدُوَّكُمْ

وَیَسۡتَخۡلِفَکُمۡ فِی الۡاَرۡضِ فَیَنۡظُرَ کَیۡفَ تَعۡمَلُوۡنَ ۝ سورہ ہود میں ہے: فَاِنۡ تَوَلَّوۡا فَقَدۡ اَبۡلَغۡتُکُمۡ مَّاۤ اُرۡسِلۡتُ بِہٖۤ اِلَیۡکُمۡ ؕ وَیَسۡتَخۡلِفُ رَبِّیۡ قَوۡمًا غَیۡرَکُمۡ ۚ وَلَا تَضُرُّوۡنَہٗ شَیۡئًا ؕ اِنَّ رَبِّیۡ عَلٰی کُلِّ شَیۡءٍ حَفِیۡظٌ ۝ سورہ نور کی مشہور آیہ استخلاف میں ہے: وَعَدَ اللّٰہُ الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا مِنۡکُمۡ وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ لَیَسۡتَخۡلِفَنَّہُمۡ فِی الۡاَرۡضِ کَمَا اسۡتَخۡلَفَ الَّذِیۡنَ مِنۡ قَبۡلِہِمۡ ۪ وَلَیُمَکِّنَنَّ لَہُمۡ دِیۡنَہُمُ الَّذِی ارۡتَضٰی لَہُمۡ وَلَیُبَدِّلَنَّہُمۡ مِّنۡۢ بَعۡدِ خَوۡفِہِمۡ اَمۡنًا ؕ اور اسی طرح پر سورہ ۱۱ میں بھی اجتماعی معنوں میں استعمال ہے: وَاَنۡفِقُوۡا مِمَّا جَعَلَکُمۡ مُّسۡتَخۡلَفِیۡنَ فِیۡہِ ؕ سورہ یونس میں علیٰ ہذا القیاس: ثُمَّ جَعَلۡنٰکُمۡ خَلٰٓئِفَ فِی الۡاَرۡضِ مِنۡۢ بَعۡدِہِمۡ لِنَنۡظُرَ کَیۡفَ تَعۡمَلُوۡنَ ۝ ہے۔ سورہ انعام میں ہے: ہُوَ الَّذِیۡ جَعَلَکُمۡ خَلٰٓئِفَ الۡاَرۡضِ وَرَفَعَ بَعۡضَکُمۡ فَوۡقَ بَعۡضٍ دَرَجٰتٍ ۔ اور سورہ زخرف میں ہے: وَلَوۡ نَشَآءُ لَجَعَلۡنَا مِنۡکُمۡ مَّلٰٓئِکَۃً فِی الۡاَرۡضِ یَخۡلُفُوۡنَ ۝ وغیرہ وغیرہ۔ ان آیات سے صاف ظاہر ہے کہ استخلاف صرف اقوام کا ہوا کرتا ہے نہ افراد کا۔ اور خلائف الارض صرف قومیں ہی ہوتی ہیں۔ افراد کا خلیفہ بننا ازروئے قرآن کچھ معنی نہیں رکھتا۔ رہی آیہ: اِنِّیۡ جَاعِلٌ فِی الۡاَرۡضِ خَلِیۡفَۃً ؕ جو آدم علیہ السلام کے متعلق استعمال ہوئی ہے۔ سو اس آیت سے اس امر کا استدلال کرنا کہ خلیفہ کا لفظ انفرادی معنوں میں استعمال ہوا ہے ایک طویل بحث ہے۔ اس میں مختلف اقوال اور مباحث ہیں لیکن میرے نزدیک آدم علیہ السلام کا قصہ جو قرآن میں وارد ہے صرف ایک تمثیلی قصہ ہے جس کے مشارٌ الیہ تمام بنی نوع انسان ہیں، ایک فردِ واحد کا ذکر اس قصہ میں بھی نہیں۔ اور جب مسلمانوں کا اعتقاد اس امر پر مضبوط ہے کہ آدم علیہ السلام نے کبھی فساد فی الارض یا سفک دماء (قتل) نہیں کیا اور بنی نوع انسان ہی یہ باتیں کرتے رہے ہیں تو اس خیال کو اور تقویت ہوتی ہے کہ خدائے عزّوجلّ کا ایک فردِ واحد کو زمین پر خلیفہ بنانا مقصود نہ تھا۔ فرشتوں کے اس قول سے بھی کہ ہم تیری ہی تسبیح و تقدیس کرتے ہیں مترشح ہوتا ہے کہ ان سب کا ارادہ خلیفہ بننے کا تھا نہ انمیں سے کسی رجل واحد کا۔ اور اس قول کی صاف تصدیق ایک حد تک آیہ: وَلَوۡ نَشَآءُ لَجَعَلۡنَا مِنۡکُمۡ مَّلٰٓئِکَۃً فِی الۡاَرۡضِ

يَخْلُفُوْنَ ہ سے بھی ہوتی ہے۔ لیکن جب حضرت آدمؑ اور اُنکی زوجہ ہی اس دنیا میں موجود تھے اور باقی انسان پیدا بھی نہیں ہوئے تھے تو یہ سوال کہ حضرت آدمؑ کن لوگوں پر خلیفہ مقرر ہوئے تھے ایک ٹیڑھا سوال ہے جس کا جواب اُن لوگوں سے پوچھنا چاہیئے جو "خلیفہ" کے لفظ کو انفرادی معنوں میں سمجھنے کے قائل ہیں۔ ان آیات کے علاوہ خدائے عزوجل کا قول: يٰدَاوٗدُ اِنَّا جَعَلْنٰكَ خَلِيْفَةً فِى الْاَرْضِ فَاحْكُمْ بَيْنَ النَّاسِ بِالْحَقِّ ہے جس میں "خلیفہ" کا لفظ صاف طور پر انفرادی ہے لیکن جو بات سوچنے کے قابل ہے یہ ہے کہ اللہ عزوجل نے ایک نبی اور رسول کے زمین پر اپنے قائم مقام ہونے کی وجہ سے اس لفظ کا استعمال کیا ہے اور اسی نائب خدا ہونے کی وجہ سے اسکو کہا کہ چونکہ ہم نے تم کو زمین پر اپنا نائب بنایا ہے۔ اسلیئے انسانوں کے درمیان انصاف کرو۔ گویا انصاف کرنے کی حجت یہ ہے کہ:۔ خدا کا قائم مقام ہے پس نبیؑ کو خلیفہ انفرادی طور پر کہنا اس وجہ سے انسب ہے اور قرآن حکیم میں صرف اسی جگہ پر استعمال ہوا ہے اور اسی لیئے یہ لقب ماسوا نبیؑ کے کسی دوسرے شخص کیلئے موزوں نہیں۔ بہر نوع ان تمام آیاتِ قرآنی سے نتیجہ ایک ہی نکل سکتا ہے اور وہ یہ ہے کہ استخلاف سے مراد اقوام عالم کا سیاسی اور اجتماعی تمکن ہے اور آیہ: فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقَدْ اَبْلَغْتُكُمْ مَّآ اُرْسِلْتُ بِهٖٓ اِلَيْكُمْ ؕ وَيَسْتَخْلِفُ رَبِّىْ قَوْمًا غَيْرَكُمْ ؕ وَلَا تَضُرُّوْنَهٗ شَيْـًٔا۔ کا آیہ: اِلَّا تَنْفِرُوْا يُعَذِّبْكُمْ عَذَابًا اَلِيْمًا ۙ وَّيَسْتَبْدِلْ قَوْمًا غَيْرَكُمْ وَلَا تَضُرُّوْهُ شَيْـًٔا ط سے مقابلہ کر کے ظاہر ہے کہ ایک قوم کی زمین پر حکومت کا دوسری قوم کی حکومت سے بدل جانا یعنی اسکا "استبدال" ہی "استخلاف" ہے۔ وہی قوم مستخلف ہے جو زمین پر قوت سے حکومت کر رہی ہے۔ گویا حکومت اور استخلاف ایک شئ ہیں بلکہ استخلاف اور استبقا بھی ایک ہی شئے ہیں۔ اور خدا نے ہم میں سے اُنہی قوموں کے ابقا اور استخلاف کا وعدہ کیا ہے جو "اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ" کی مصداق ہیں۔ پس صالحین کا استخلاف ازروئے قرآن اور بقائے اصلح کا مسئلہ ازروئے علم جدید دراصل ایک شئے ہیں۔

پس اے حضرات المؤتمر! خلافت، حکومت اور وراثت زمین ازروئے نصِ قرآن ایک شئے ہیں وہ ایک دوسرے کے

جزولاینفک ہیں۔خلافت ازروئے قرآن ہمیشہ اجتماعی ہی ہی، تو ہیں اسکی صحیح مصداق ہیں، افراد کا "خلیفہ" ہونا ازروئے قرآن کہیں ثابت نہیں۔جو قومیں روئے زمین پر تمکن اور مضبوطی سے متسلط ہیں وہ سب کی سب بلالحاظ مذہب و ملت "خلیفہ" ہیں اور اسی نقطۂ نظر سے مسلمانوں میں تُرک اور افغان قومیں آج صحیح معنوں میں "خلیفہ" ہیں۔لیکن قرآن حکیم میں خلیفہ کا لقب بمعنی امیر جماعت کہیں موجود نہیں۔مسلمانوں کی جماعت کے امیر کے لیئے قرآن نے اُولِی الْاَمْرِ مِنْکُمْ کے الفاظ تجویز کیئے ہیں۔اور اسی بنا پر صدر اسلام میں "خلفائے" راشدین امیرالمؤمنین کے لقب سے پکارے جاتے تھے۔خلیفہ کا انفرادی لقب جو حضرت ابوبکر رض کے لیئے تھا "خلیفہ نبیؐ" کے معنوں میں استعمال تھا۔ اور نبی صلی اللہ علیہ وسلم خلیفۂ خدا انہی معنوں میں تھے جیسا کہ حضرت داؤد علیہ السلام خلیفۂ خدا کہکر پکارے گئے تھے حضرت عمرؓ بھی اسی نقطۂ نظر سے "خلیفۃ الخلیفہ" تھے۔وغیرہ وغیرہ۔حضرات! آپ اس تمام بحث سے جو میں کررہا ہوں نہایت متعجب ہونگے اور کہیں گے کہ نام بہر نوع کچھ شئے نہیں۔اور جس نام سے بھی اپنے امیر کو پکارو کچھ مضائقہ نہیں۔ لیکن اے حضرات! میرا اصرار نام پر اسلیئے ہی کہ خلیفۂ وقت کو اُولِی الْاَمْرِ مِنْکُمْ سمجھنے کے بعد ہمارے سامنے معاً آیۂ یٰاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْٓا اَطِیْعُوا اللّٰهَ وَاَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ وَاُولِی الْاَمْرِ مِنْکُمْ پیش نظر ہوجاتی ہے اور ہر مسلمان پر حتماً اور قاطبتاً اپنے امیر کی اطاعت بہر نوع اور بہر حال واجب ہوجاتی ہے ورنہ اِنْ کُنْتُمْ تُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ کے روسے عصیان امیر کی حالت میں اسکا ایمان ساقط ہوجاتا ہی۔امیر کو "خلیفہ" کہنے سے یہ بات حاصل نہیں ہوتی اور ازروئے قرآن کوئی سند ہمارے پاس نہیں رہتی جس کی روسے ہم مسلمانان عالم کو اس اطاعت پر مجبور کرسکیں۔بھائیو! مجھے خلیفہ کو امیر کہنے پر اصرار اس لیے بھی ہے کہ عوام الناس کسی شئے کی باریکیوں کو نہیں سمجھتے انکا تمام استدلال ہمیشہ ظاہر پر ہی ہوا کرتا ہے۔اگر ان کو کسی شئے کے ظاہر کے متعلق یقین دلا دیا جائے تو وہ اسکو بلا حیل و حجت اور کمال اعتماد سے تسلیم کرلیتے ہیں۔اور یہی غالب وجہ ہے کہ انہوں نے آجتک اپنے خلیفہ کی اطاعت کے وجوب کی

طرف توجہ نہیں کی اور اگر توجہ کی تھی تو شدہ شدہ وہ سب سبق بھول گئے جو کبھی اُنکو خوب ازبر تھا۔ لیکن اے حضرات! میں اپنے کمال اعتقاد کے ساتھ اس امر پر یقین رکھتا ہوں اور چاہتا ہوں کہ اس امر کا اعلان صاف طور پر کر دوں کہ میرے یقین میں قرآن حکیم کی وہ تمام آیتیں جن میں اَطِیْعُوا اللّٰہَ وَاَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ کے الفاظ آئے ہیں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات کے بعد امیر جماعت کی طرف از خود منتقل ہو کر اُسکی اطاعت کو اسلام اور مسلمانیت کا وہ جزو لاینفک بنا دیتی ہیں جس سے کسی مسلم کو ایک لمحہ کے لیئے چارہ نہیں رہتا۔ وہ تمام سزائیں اور عذاب بھی جو عصیانِ رسول کی پاداش میں قرآن میں درج ہیں امیر جماعت کی نافرمانی کیطرف منتقل ہو جاتے ہیں۔ اسی نقطۂ نظر سے میں نے اپنی شہرہ آفاق کتاب "تذکرہ" میں اس امر پر نہایت زور دیا ہے کہ اَطِیْعُوا الرَّسُوْلَ کے الفاظ سے خدائے عزوجل کی مراد ان زبانی یا وقتی احکام کی اطاعت تھی جو رسولِ خدا صلعم ایک سیاسی اور اجتماعی امیر ہونے کی حیثیت میں وقتاً فوقتاً بالمشافہ دیا کرتے تھے۔ رسولِ خدا کے بعد اس اطاعت کا وجوب اُن احکام کے متعلق لازماً ہو جاتا ہے جو امیر المؤمنین نافذ کرے۔ اُنکی وفات کے بعد یہ منصب صرف امیر المؤمنین کا ہے خواہ وہ کوئی بھی ہو۔ اور آیہ: مَنْ اَطَاعَ الرَّسُوْلَ فَقَدْ اَطَاعَ اللّٰہَ اِس امر کا حتمی فیصلہ کر دیتی ہے کہ رسولؐ اور امیر جماعت کی اطاعت فی الحقیقت خدا ہی کی اطاعت ہے۔ اور ساتھ ہی آیہ شریفہ: مَآ اَرْسَلْنَا مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا لِیُطَاعَ بِاِذْنِ اللّٰہِ اس امر کی دلیل ہے کہ رسول صلعم کے بعد امیر کی اطاعت بہر حالت فرض عین ہے۔ یہی وجہ تھی کہ بادشاہان تغلق نے اپنے سکوں کی پشت پر الفاظ "من اطاع السلطان فقد اطاع الرحمن" بے خوف و خطر لکھ رکھے تھے یعنی "جس نے بادشاہ کی اطاعت کی اُس نے گویا خدا کی پیروی کی"۔ اور اسی وجہ سے اُس زمانے کے علمائے دین بھی "اطاعت رسولؐ" کی اس تاویل پر متفق تھے۔ بہر نوع یہ تمام بحث اس امر کی دلیل ہے کہ اسلاف صالحین کے نزدیک اطاعت سلطان، اطاعت امیر، اطاعت رسولؐ اور اطاعت خدا عملاً اور معناً ایک شے تھے۔ پچھلوں نے اِس عظیم الشان رس کو دلوں سے بھلا دیا اور قعر ہلاکت میں گر گئے۔

اے اشرافِ مؤتمر! میں کامل یقین اور انتہائی وثوق سے اس امر کا اعلان کرتا ہوں کہ جبتک امیر جماعت کی عملی اطاعت ہر مسلمان کے ذہن میں کالنقش فی الحجر ہو کر اسکے ہر رگ و ریشہ میں جاری اور ساری نہ ہو جائے خلافت یا امارت کچھ معنی نہیں رکھتی، نہ خلافت سے کوئی مستقل فائدہ مترتب ہو سکتا ہے۔ بھائیو! نہ اس اطاعت کے بدون کسی جماعت کے اندر نظم و نسق پیدا ہو سکتا ہے نہ وہ جماعت دنیا میں اپنی ہستی اعدا کے بالمقابل برقرار رکھ سکتی ہے نہ کسی صورت میں دشمن پر غالب آسکتی ہے۔ اگر یورپ آج دنیا میں ترقی کے آسمان پر پہنچ چکا ہے تو اسکی وجہ اکثر یہی مطلق اور منظم اطاعت امیر ہے۔ اسی لحاظ سے میں نے دین فطرۃ کی اس عظیم الشان شق کو اپنی کتاب "تذکرہ" میں اسلام کا اصل اصول قرار دیا ہے اور جا بجا نص قرآنی سے ثابت کیا ہے کہ اس بے چون و چرا اور دائم و قائم اطاعت کے بغیر نہ کوئی مومن، مومن رہ سکتا ہے نہ متقی متقی ہے، نہ عابد صحیح معنوں میں عابد ہے نہ صالح کی صلاحیت از روئے قرآن ثابت ہے، نہ راہ رحمت پر چلنے کا مدعی صراط مستقیم پر ہے، نہ مغفرۃ اور رحمت کی تمنا کسی معنوں میں درست ہے۔ پس از روئے قرآن اطاعت امیر سے کسی مسلمان کو کسی حالت میں مفر نہیں۔ آج مسلمانان عالم پر جو فرض سب سے زیادہ عائد ہے یہ ہے کہ ہم مسلمانوں کے مختلف طبقوں میں اس اطاعت کے فرض ہونے کا نہایت شد و مد سے اعلان کریں کیونکہ یہی اطاعت امیر ہے جو ہم سے قطعاً اور قاطبتہً نکل چکی ہے۔ اور اے بھائیو! قوم کے افراد کے اندر یہ مادّہ کبھی پیدا نہیں ہو سکتا جبتک کہ ان میں ایک دوسرے سے رواداری اور اپنے ساتھی اور پڑوسی کی اطاعت کی صلاحیت پیدا نہ ہو جائے بلکہ جبتک ہمارے دلوں میں سے اغراض اور شہوات کے بت، لہو و لعب کے بت، لذاتِ نفسانی کے بت قطعاً فنا نہ ہو جائیں، ہم میں سب ما سوا کو چھوڑ کر تزکیہ نفس نہ پیدا ہو جائے اور دل صرف خدا کی ملازمت کے لیئے رہ جائے۔ یہ مرتبہ دوستو! تبھی حاصل ہو سکتا ہے جب دلوں کے اندر کے تمام ہولناک بت توڑ دیئے جائیں، جب تفرقہ ڈالنے والے اولیا و اصفیا کی عبادت کے بتوں کو یکسر چھوڑ دیا جائے۔ جب تفریق اور تشتت کے ان تمام محبوب شیطانوں کو الوداع کہدیا جائے جنہوں نے دلوں کے اندر مضبوط جگہ بنالی ہے گویا بالفاظِ

دیگر لَا یَتَّخِذُ بَعْضُنَا بَعْضًا اَرْبَابًا مِّنْ دُوْنِ اللّٰہِ کے الٓہی الفاظ کو پیش نظر رکھکر: تَعَالَوْا اِلٰی کَلِمَۃٍ سَوَآءٍ بَیْنَنَا وَبَیْنَکُمْ اَلَّا نَعْبُدَ اِلَّا اللّٰہَ پر معناً عمل پیرا پھر نہ ہوا جائے۔ یہ وہ عملی توحید اور خدا کو ایک ماننے کا وہ صحیح کیف ہے جسکو میں نے "تن کرہ" میں اسلام کا اصل اصول کہا ہی انہی بتوں کی پرستش صحیح معنوں میں شرک ہی۔ یہی وہ شرک اور ماسوا کی عبادت ہی جو ہم کو اتحاد اور اتفاق سے ہر لحظہ منع کر رہی ہی۔ اور اسی نقطۂ نظر سے خدائے عزوجل نے مشرکوں کی تعریف یہ کی ہی کہ مشرک وہ ہیں جنھوں نے ماسوا کی غلامی کر کے اپنے دین میں تفرقہ ڈالا اور گروہ در گروہ بن گئے۔ اب ہر ایک گروہ اُس بُت میں مست ہی جو اسکے سامنے ہی: وَلَا تَکُوْنُوْا مِنَ الْمُشْرِکِیْنَ ۙ مِنَ الَّذِیْنَ فَرَّقُوْا دِیْنَهُمْ وَکَانُوْا شِیَعًا ؕ کُلُّ حِزْبٍۭ بِمَا لَدَیْهِمْ فَرِحُوْنَ ۔

تو اے اسلامی بھائیو! اِس توضیح کے بعد مَیں تمام حضارِ مؤتمر کی توجہ اپنی پہلی تجویز کی طرف منعطف کرتا ہوں اور وہ یہ ہی کہ یہ مؤتمر عالم اسلام کے تمام ممالک میں تدریجاً ایک ایسا نظام قائم کرے جسکے رُو سے مسلمانوں کے ہر محلّہ میں ایک دینی مدیر، ہر گاؤں میں ایک دینی عامل، ہر طبقے اور ملک میں ایک دینی امیر مقرر ہو۔ اُس امیر کا عزل و نصب اِس مؤتمر عام کیطرف سے ہو۔ وہ امیر سب دینی، شرعی اور اجتماعی امور میں لوگوں سے محاسبہ کیا کرے گویا قول خدا کے مطابق سب امور میں اولوا الامر کے منصب اعلیٰ پر متمکّن ہو۔ جب کبھی کوئی اہم امر درپیش ہو امیر اِس مؤتمر سے مشاورت کرے۔ اور جب کبھی مسلمانوں کے اندر کوئی اختلاف پیدا ہو صلح و امن سے اُنکے مابین فیصلہ کرے۔ نزاع و فساد کی صورت اگر کہیں قائم ہو تو معاملات کو مؤتمر کے سپرد کرے۔ اور یہ مؤتمر پھر اُس معاملہ کو فرمانِ خدا کے مطابق خدا اور رسول کے سپرد کرے۔ مختصر یہ کہ امیر اپنی قیادت میں وہ تمام باتیں کرے جو مسلمانانِ عالم کو ایک لڑی میں پھر پرو سکتی ہیں۔ اُس امیر کی تنخواہ بھی مؤتمر دے۔ اس کا فرض مسلمانانِ عالم کی مصلحت اور اُنکے مختلف شعوب کے مابین مصالحت ہو۔ مؤتمر مسلمانوں سے عام بیعت لے اور اُن حالات کی تہ کو پہنچے جو آج مسلمانانِ عالم کی بربادی کا باعث ہیں۔ اِن اسباب کی تلاش کے بعد مؤتمر مرض کا علاج ایک قائم مقام اور نمائندہ مجلس کے سپرد کر دے۔ پس اے حضرات کرام! اگر تم میں اسطرح کا

کوئی نظام نہ ہو جس کا اثر تمام عالم اسلام پر تدریجاً حاوی ہو کر رہے۔ تمہاری خلافت کچھ معنی نہیں رکھتی۔ اور نہ اس امر کا کوئی امکان ہے کہ اسکے بدون تمہارے کسی امیر کا حکم فی الحقیقت کسی خطّے پر نافذ ہو سکے۔ عمارت اور تعمیر کی یہ خشت اوّل ہے جو آپ کو اسلیئے پیش کرتا ہوں کہ تم اپنی دینی امارت کی تعمیر کو مضبوط بنیاد پر قائم کر سکو۔ میں تم کو اس تجویز پر متفق ہونے اور وثوق تمام سے اسپر عمل کرنے کی دعوت اسطرح پر دیتا ہوں کہ سب کے سب اس چھت کے نیچے اپنے قدموں پر ایک دفعہ اور سرو قد کھڑے ہو جاؤ اور محترم صدر سے استدعا کرتا ہوں کہ اس تجویز پر مسلمانوں کے محترم نمائندوں کے ووٹ لے۔ (تمام نمائندے سرو قد کھڑے ہو گئے)

میرے بزرگو! اس قرارداد پر متفق ہونے اور اسپر حتی الامکان عمل درآمد کرنیکے عزم کر لینے کے بعد مجھے اس زمین کے اوپر اور اس آسمان کے نیچے کوئی شئے اس سے زیادہ اہم معلوم نہیں ہوتی۔ یہی وجہ ہے کہ میں نے اس تجویز کو سب سے پہلے آپ کے سامنے پیش کیا ہے اور یہی فی الحقیقت ہماری تمام بیماریوں کا علاج ہے۔ لیکن بزرگ بھائیو! میں آپ کو یقین دلاتا ہوں کہ اس عظیم الشان قرارداد میں کامیابی اُسوقت تک ممکن نہیں جب تک کہ ہم میں سے ہر ایک متنفس سالہا سال کی شبانہ روز محنت، برسوں کے لگاتار اور جانکاہ استقلال، اور بیحد صدق نیّت اور خلوص سے متفقہ طور پر کام نہ کرے۔ ایسی عالمگیر اور ہمہ رس تجویزیں محض کہدینے سے نہیں ہوتیں۔ اِنکے لیئے سمندر کی سی وسعت والے دل اور جگر، پہاڑوں سے عظیم تر ارباب ہمم، اور آسمان کے ستاروں سے زیادہ مردمیدان ہر جگہ موجود ہونے چاہئیں جو شرک اور کفر کی مہیب اور خوفناک عمارتوں کو چند برسوں کے اندر اندر پیوند زمین کر دیں۔ بھائیو! ایسی تجاویز کو عمل میں لانے کے لیئے یہ بھی ازبس ضروری ہے کہ ایک بڑی سعی اور بڑی مدت پیش نظر ہو اس بنا پر میں آپ حضرات کے سامنے اپنی دوسری قرارداد پیش کرتا ہوں اور وہ یہ ہے کہ اس مؤتمر عام کو جو اپنے اعمال میں قطعاً آزاد ہے، آج سے مستقل اور مستمر صورت میں بدل دیا جائے۔ اسکے سالانہ اجلاس ہوا کریں، اس کا رسمی مرکز شیخ الاسلام کی سرکردگی میں جامع ازہر ہو۔ لیکن اسکے اجلاس عالم اسلام کے ہر اہم شہر میں ہوں۔ شیخ الاسلام

بہ نفس نفیس ان تمام اجلاس میں حتی الامکان شامل ہو اور انکی ریاست اور صدارت بالذات کیا کرے۔ تمام شعوب اسلامی کے نمائندے اس موتمر کے اعضا ہوں اور ہر نمائندہ کے لیئے ایک تعداد مقرر کر لیجائے جسکے مطابق لوگ اپنے اعضا منتخب کر سکیں۔ حضرات! اب میں آپکو اس تجویز پر اتفاق کرنے کی دعوت دیتا ہوں۔ (سبنے اس تجویز پر اتفاق کیا)۔

تیسری تجویز اے حضرات! جو ان پہلے دو معاملوں کو روبراہ کرنیکے لیئے اشد ضروری ہو یہ ہے کہ یہ موتمر تمام بلاد اسلام کیلیئے اس شہر قاہرہ میں ایک مرکزی بیت المال کی بنیاد ڈالے جو ان مہمات امور اور دیگر رسمی اخراجات مثلاً اعضائے موتمر کے سفر خرچ وغیرہ کی تکمیل میں ہماری مدد کرے۔ حضرات! اسلامی بیت المال کی ضرورت پر اب کچھ کہنا تحصیل حاصل ہو۔ یہ وہ معاملہ ہو جسپر ہر قریہ ہر شہر ہر ملک اور ہر بر اعظم میں ہر مسلمان ہر وقت اپنی لیاقت کے مطابق بحث کرتا ہو اور مسلمانوں کی اقتصادی اور اجتماعی بربادی پر آٹھ آٹھ آنسو بہا کر مرکزی بیت المال کے قیام کو اپنی تمام بیماریوں کا علاج سمجھتا ہو۔ پس میرے نزدیک اس عام تڑپ اور احساس کے زمانہ میں وقت آگیا ہو کہ یہ موتمر دنیا کے ہر گوشے اور کونے میں نہایت سختی سے اعلان کردے کہ کسی مسلمان کی زکوٰۃ زکوٰۃ نہیں، اسکا صدقہ صدقہ نہیں بلکہ خدا کے نزدیک اُن کا قطعاً کچھ اجر نہیں جبتک کہ وہ زکوٰۃ اور وہ صدقہ امیر ملک کے بیت المال میں جمع نہ ہو۔ لیکن اے حضرات! اس مطلب کے حصول کیلیئے اشد ضروری ہو کہ عامل صالح العمل، امین، متقی اور صادق القول ہوں۔ مالی معاملات میں خیانت اور قومی روپیہ کا ہضم کرنا وہ بیماریاں ہیں جو آجکل بالخصوص ہم میں نہایت افسوسناک حد تک جاری ہیں اور خیانت زر کے متعلق جو رنجدہ واقعات بعض ممالک میں ابھی ہوئے ہیں اس حزم و احتیاط کے خاصکر مؤید ہیں۔ میں تجویز کرتا ہوں کہ اس بیت المال کی شاخ ہر اسلامی ملک میں ہو جو عوام سے زکوٰۃ اور صدقات وصول کرے۔ ہر شاخ ہر سال ایک مستقل رقم مرکزی بیت المال کو بھیجے اور مرکزی بیت المال کو ہر شاخ کے اموال پر پورا اور ناطق اختیار ہو۔ تفصیلات بعد میں اکٹھے بیٹھکر طے ہو سکتی ہیں لیکن میں اس جگہ اس امر کے اعلان کی جراءت کرنا ضروری سمجھتا ہوں کہ ہر اسلامی حکومت کا بادشاہ خواہ وہ آزاد ہو یا مقید اس مد میں ایک معتدبہ رقم جو

اُنکی شان کے شایان ہو ہر سال مرکزی بیت المال میں اظہار ارادت کے لیئے بھیجا کرے۔ اِسکے بغیر نہ اسلامی ممالک میں عملی تعاون ممکن ہو سکتا ہی نہ اِس کے بدون ہماری پہلی تجویزیں کارگر ثابت ہو سکتی ہیں۔ پس اے حضرات! میری تیسری تجویز تاسیس بیت المال کی ہی۔ اور میں آپکو اِس تجویز پر کامل اتفاق کیلئے سب اصحاب کو دعوت دیتا ہوں (سب اصحاب نے اتفاق کیا)

لیکن اے حضراتِ مؤتمر! میں اپنے کمال اعتقاد اور صدا اعتراف کے ساتھ اِس امر پہ یقین کرتا ہوں کہ اِن تمام تجویزوں پر عملی طور پر کاربند ہونے اور عالم اسلام کے سامنے اتحاد اور اتفاق کا ایک عظیم الشان مؤثر اور نتیجہ خیز منظر پیدا کرنیکے لیئے سب سے زیادہ اہم اور ضروری امر یہ ہی کہ ہم میں سے ہر ایک آج اِس مؤتمر کے سامنے صدق قلب سے اور خدا کو حاضر و ناظر یقین کر کے بلا خوف لومتہ لائم علانیہ اِس امر کا اقرار کرے کہ وہ مسلمانوں کے کسی فرقے سے تعلق نہیں رکھتا جو اسوقت ہم میں پیدا ہو گئے ہیں۔ وہ اعلان کرے کہ ہم میں سے نہ کوئی حنبلی ہی نہ شافعی، نہ مالکی ہی نہ حنفی، نہ سُنّی ہی نہ شیعہ، نہ اہل حدیث ہی نہ اہل قرآن، نہ وہابی ہی نہ صوفی، نہ اسکے ماسوا کچھ ہی۔ بلکہ ہم سب خدا کے بندے ہیں اور صرف مسلمان ہیں جیسا کہ خود خدا نے ہمارے متعلق کہا ہے ہم کسی امام کے مابین کوئی فرق نہیں دیکھتے جیسا کہ ہم کسی نبیؑ کے درمیان کوئی فرق نہیں کرتے اور ہم تو درحقیقت خدا ہی کے ہیں۔ حضرات کبار! اِس بات کے اعلان کرنے میں کوئی بڑی اہم اور اصولی مشکل ہمارے پیش نہیں ہوتی کیونکہ اگر ہم میں سے کوئی حنفی ہی تو لازم ہی کہ وہ باقی تین اماموں کا اتباع نہ کرے۔ اور جب وہ تین بڑے بڑے ائمہ مجتہدین کا فقہ میں انکاری ہی تو چاروں کے اتباع سے انکار کرنا، اپنا نام کسی امام کے نام پر نہ رکھنا، اور اُن کو برابر سمجھ کر جو شئے حسب پسند ہو لے لینا کوئی بہت بڑا مشکل کام نہیں۔ اِسی طرح ہر ایک فرقہ بند شخص جب باقی تمام فرقوں کا منکر ہی۔ جن میں سے ہر ایک سچ ہونیکا دعوے دار ہی تو اُسکے لیئے کچھ مشکل نہیں کہ مع اپنے فرقے کے سب کا منکر ہو جائے۔ حضرات! ہمارا مسلک اسلام کے متعلق صرف یہ ہونا چاہیئے کہ جس قدر علماء اور اولیاء اور اصفیاء اور مشائخ اور امام اسلام میں گذرے ہیں۔ ہم اُن سب کی یکساں عزت کرتے ہیں، اُن سب کو برابر مانتے ہیں، اِن میں سے کسی کو کسی پر ترجیح نہیں دیتے اور نہ کسی کو اپنے اعمال و افعال میں

بُت بناتے ہیں۔ تو اے اسلامی بھائیو! اگر تم سب اِس تجویز پر جسم واحد کی طرح متفق ہو گئے، اِسکی صدقِ دل سے تصدیق کی، اور اپنے اعمال و اعتقادات میں خدائے واحد اور قہار کے سامنے یک رنگ ہو کر آ کھڑے ہوئے تو میں آپکو یقین دلاتا ہوں کہ تم آج ہی آنکھ کی جھپک میں اِس زمین و آسمان کو بدلا ہوا پاؤ گے اور میں یقین کرتا ہوں کہ تم انشاء اللہ العزیز مستقبل قریب میں کامل فتح پاؤ گے۔ پس میں آپ سب سے اور آپکے صدر محترم کو اِس قرارداد کی طرف نہایت عجز و انکسار سے بلاتا ہوں اور استدعا کرتا ہوں کہ آپ سب کسی ماسوا کے خوف کے بغیر اُس حقیقت کا اعلان کریں جو آپکے دلوں میں ہو۔ میرے نزدیک خدا ہی اِسکے لائق ہو کہ تم اُس سے ڈرو اگر تم فی الحقیقت ایمان والے ہو۔ فَاللّٰهُ اَحَقُّ اَنْ تَخْشَوْهُ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ (بہت سے نمائندوں نے اِس قرارداد کو تسلیم کیا۔ اور کامل خاموشی طاری ہو گئی)۔

اے حضرات! اب میں اپنی چاروں تجاویز پیش کر چکا اور چاروں کا آپنے نہایت عمدہ خیر مقدم کیا۔ اِس سمع و طاعة کے لیئے میں آپکا نہایت شکر گذار ہوں لیکن میں سمجھتا ہوں کہ **امیر المؤمنین کے انتخاب** کا مسئلہ تا حال اُسی طرح ہے۔ تو اے بھائیو! میں آپکو یقین دلاتا ہوں کہ یہ وقت کسی امیر المؤمنین کے انتخاب کا نہیں۔ مجھے یقین ہو کہ جب آپکی مؤتمر اِن چاروں قراردادوں پر ایک حد تک عمل پیرا ہو جائیگی۔ اور مسلمان ایک نظم و نسق میں پروئے جانیکے قابل ہو جائینگے امیر المؤمنین کے انتخاب کا مسئلہ خود بخود آسان ہو جائے گا۔ بھائیو! امیر کے انتخاب کے لیئے ازبس ضروری ہو کہ وہ بالکل آزاد ہو، بڑی قوت اور ہیبت کا مالک ہو، اُسکا سیاسی نفوذ تمام عالم اسلام پر مطلق ہو، اغیار اُسکی ہیبت سے لرزہ براندام ہوں، دشمن اُس سے صحیح معنوں میں خائف ہوں، مصیبت میں اسلام کی دستگیری کر سکے، جہاد بالسیف پر کامل دسترس رکھتا ہو۔ الغرض خدائے عزوجل کے قول کے مطابق زَادَهُ اللّٰهُ بَسْطَةً فِي الْعِلْمِ وَالْجِسْمِ کا صحیح مصداق ہو۔ بھائیو! ایسا جامع الصفات شخص آپ غور بھی کرینگے تو اسوقت اسلام میں باوجود ہماری آرزو کے موجود نہیں۔ لیکن اگر ہم نے اِن چار تجاویز کو جو میں نے پیش کی ہیں عملی رنگ دینے کی کما حقہٗ سعی کی تو مجھے یقین ہو کہ یہ مؤتمر ہی امیر المؤمنین کی صحیح معنوں میں جانشین ایک مدت تک

ہو سکتی ہی بلکہ مجھے یہ کہنے کی جرأت ہی کہ اگر بالفرض ہم کو ایسا جامع الاوصاف امیر قریب مستقبل میں مل بھی جائے تو بھی یہ ضروری ہی کہ ہم اس مؤتمر کی کامل طور پر محافظت کرتے رہیں تاکہ آیندہ وقت میں یہی مؤتمر اُس امیرالمومنین کی صحیح طور پر مشیر بن سکے۔

حضرات! آپ کو تاریخ میں ضرور یاد ہوگا کہ یہی خلافت عہد عباسیہ میں ساڑھے تین برس تک منقطع رہی، یہانتک کہ مصر میں اُسکی تجدید اُس وقت ہوئی جبکہ شاہان مصر کی خلافت صرف برائے نام رہ گئی تھی۔ تو بہر نوع یہ کوئی نئی بات نہیں کہ مسلمانوں میں آج امیر نہیں رہا۔ بھائیو! میرا اعتقاد تو فی الحقیقت یہ ہی کہ مسلمانوں کا امیر در اصل وہ خدائے واحد، قہار، حی و قیوم ہے جس کو کبھی فنا نہیں۔ یا اُن کا امیر رسول عربی علیہ الصلوٰۃ والسلام ہی جس کی زندۂ جاوید تعلیم کا اثر اب بھی کروڑہا مسلمانوں کے دلوں پر باقی ہے۔ پس امیر کے انتخاب میں میرے خیال میں اسوقت تک درنگ کرنی چاہیئے جبتک کہ امارۃ کی بنیادیں قطعًا مضبوط نہ ہوجائیں، ورنہ بھائیو! یاد رکھو کہ اگر بنیادوں کو کھڑا کرنے سے پہلے چھت ڈالنے کا سامان کروگے تو گھر کا منہدم ہوجانا یقینی ہی۔ پس اے حضرات! میں اپنی اس آخری قرارداد کو آپکے سامنے پیش کرتا ہوں اور آپکو دعوت دیتا ہوں کہ آپ بیک آواز اس امر پر اتفاق کریں کہ خلیفہ کا انتخاب کسی آیندہ وقت کے لیئے چھوڑدیا جائے۔ (سب حاضرین نے بالاتفاق اس قرارداد کو تسلیم کیا)۔

حضرات! میں آپ کا بیحد شکرگذار ہوں کہ آپنے اس مؤتمر میں میری تجاویز کو نہایت سکون اور کمال مہربانی اور غور سے سُنا بلکہ حتی الامکان اُنپر عمل کرنیکے لیئے آمادگی ظاہر کی۔ لیکن اس دعوت اتحاد و عمل میں میرے لیئے مناسب ہے کہ میں اپنے مقام اور اپنی پوزیشن کو واضح کردوں اور وہ یہ ہی کہ میں نہ کوئی بڑا شخص ہوں نہ مجھے کسی شئے کا زعم ہو نہ علم و حکمت کا مدعی ہوں نہ ہندوستان کی اُن پارٹیوں سے میرا تعلق ہے جو آپس میں ابھی تک دھینگامشتی کررہی ہیں انہی معنوں میں میں نہ کسی فرقے کیطرف سے مندوب ہوں اور نہ کسی جماعت کا نمایندہ۔ البتہ میں اسقدر کہہ سکتا ہوں کہ آج ہندوستان کے معاملہ فہم اور متنوّر لوگوں کی ایک بہت بڑی تعداد فرقہ بندی سے قطعًا بیزار ہوچکی ہی اور اسی لیئے کسی ایک فرقہ کی طرف مائل نہیں

میں اس بات میں اُنکی پہلی صف میں ہوں اور اسی نقطۂ نظر سے اگر سمجھ لو تو اُن کا نمائندہ بھی ہوں۔ مردم شماری کی اطلاعوں سے بھی جو حکومت ہند کو وقتاً فوقتاً ملتی ہیں یہی ظاہر ہو کہ مسلمانوں کی ایک تعداد کثیر اس امر کو پسند نہیں کرتی کہ اُن کا نام سوائے مسلمان کے کچھ اور لکھا جائے اور یہی بات اُن دس ہزار کے قریب خطوط سے جو مجھے اپنی کتاب "تذکرہ" کی اشاعت کے بعد پچھلے دو برس میں مختلف اطراف سے پہنچے ہیں ظاہر ہو۔ تو بھائیو! ان تمام باتوں سے صرف ایک ہی نتیجہ نکل سکتا ہو اور وہ یہ ہو کہ میں آج مسلمانان عالم کے سامنے ایک عظیم الشان مستقبل دیکھ رہا ہوں اور اسی لیے آپ کو کم از کم مدت کے اندر اس مستقبل کو پا لینے اور اپنے ارادوں کو مضبوط کر دینے کی دعوت دیتا ہوں۔ میرا ارادہ نہ تھا کہ میں اس مؤتمر میں کوئی تقریر کروں بلکہ خیال تھا کہ جو کچھ آپ کریں اُسکو غور سے دیکھتا رہوں۔ لیکن بعض دوستوں اور بھائیوں نے مجھے تقریر پر مجبور کیا تو بالآخر میں نے دینی اور اجتماعی اصلاح پر کچھ کہنے کی رضامندی ظاہر کی۔ اخیر میں میں اسکے بغیر نہیں رہ سکتا کہ مصر کے اُن تمام بڑے بڑے سرداروں اور وزیروں اور حکومت کے بڑے کارندوں کا علی الخصوص محترم شیخ الجامع اور ازہر کے تمام اُن علمائے کرام کا صدق دل سے شکریہ ادا کروں جنہوں نے مصر کی سرزمین پر اُترتے ہی میرا عظیم الشان اور مخلصانہ استقبال کیا۔ میں خدائے عزوجل سے اُن کے اس بےمثال خلوص کا اجر مانگتا ہوں۔ اور اب صرف یہ چاہتا ہوں کہ جو بات میں اخیر میں کہنے والا ہوں اُسپر کمال سکون سے غور و فکر کیا جائے۔

محترم بھائیو! میں اس بات سے غافل نہیں ہوں کہ اُمتوں کے عروج و زوال کی داستان کا سلسلہ جو نشار آفرینش سے اس دنیا کے اندر جاری اور ساری ہو فی الحقیقۃ فطری تقدمات اور طبعی تاخرات کے تدرّج کی اُس لازوال اور اٹل داستان کا سلسلہ ہو جسکے بست و کشاد پر قدرت رکھنا کسی فرد واحد کا کام نہیں۔ انسانی اُمتیں سعی و عمل کے ایک لامتناہی سلسلے اور شبانہ روز جدّ و جہد کے ناپیدا کنار سمندر کے طے کرنیکے بعد تدریجاً ایک مرحلے سے دوسرے مرحلے تک چلکر معراج کی کسی منزل پر پہنچتی ہیں۔ اس منزل تک پہنچنے کیلئے ہزارہا نفوس کی متحدہ طاقت علم و عمل ایک لامتناہی اور

غیر منقطع مدت تک کام کرتی رہتی ہو اور بالآخر جب وہ اوج ورفعت کی اعلیٰ ترین منزل تک پہنچکر اپنی تمام مشکلات پر غالب آجاتے ہیں، گوہر مطلوب ہاتھ میں آنے اور طلیعہ مقصود ظاہر ہونے لگتا ہو۔ بعینہٖ اسی بنا پر میرا عقیدہ ہو کہ ایک ارتقا یافتہ قوم کے تنزل اور ہبوط کے لیئے بھی قانون فطرت کی خلاف ورزی کا ایک ناپیدا کنار سلسلہ ہونا چاہیئے۔ اسکے قعر مذلت میں پہنچنے کے لیئے بھی ذنوب وعصیان اور قانونِ خدا سے بغاوت کا ایک غیر منقطع تواتر ضروری ہو۔ ایک متنفس کی انفرادی سعی کسی اُمت کو معراج کے بام بلند پر فی الفور پہنچانے کیلئے اتنی ہی بے حاصل ہو جتنی کہ ایک فرد واحد کی انفرادی واماندگی اس اُمت کو فوراً قعر حضیض میں گرانے کے لیئے بے اثر ہے۔ اسکی مثال ایک قطرہ اور دریا کی مثال ہو۔ انکی نسبت ایک ذرہ اور صحرا کی نسبت ہو۔ اُمتوں کو بام عروج تک پہنچنے کے لیئے مدت مدید اسی طرح درکار ہو جسطرح کہ اُنکو تنزل کے انتہائی مدارج طے کرنیکے لیئے طول وطویل عرصہ ضروری ہیں۔ ان مدتوں میں لوگ ظلم وفسق کرتے کرتے گناہوں میں شرابور ہوجاتے ہیں اور بالآخر جب اُنکی بداعمالیوں کا کاسہ لبریز ہوجاتا ہے تو محکمۂ قضا وقدر سے اُنکی ہلاکت کا فرمانِ خسروی جاری ہوجاتا ہو۔ جب یہ ہوتا ہو تو انکی حالت فَاِذَا جَآءَ اَجَلُهُمْ لَا يَسْتَاْخِرُوْنَ سَاعَةً وَّلَا يَسْتَقْدِمُوْنَ کے مصداق ہوجاتی ہے۔

حضرات! یہ وہ قانونِ خدا ہو جو تمام روئے زمین پر جاری اور ساری ہو۔ لیکن دریا خواہ کسقدر لمبا اور چوڑا ہو یا اُسکا طول وعرض کسقدر ناپیدا کنار ہو جائے دریا کا قوام بہر نوع ایک قطرہ ہی ہو اور صحرا خواہ کسقدر بیکران اور بے پایان ہو اُسکے وجود کی بنیادی اصل ایک ذرہ ہی ہو۔ اس بنا پر بھائیو! میں ذرے اور قطرے کو حقارت سے ہرگز نہیں دیکھتا۔ مجھے یہ کہنے کی مجال نہیں کہ دریا اور صحرا کی تعمیر میں قطرے اور ذرے کی کچھ شرکت نہیں۔ مجھے یہ دعوے کرنے کی طاقت نہیں کہ قطرہ اور ذرہ محض لاشئے ہیں۔ میرا یقین ہے کہ ان دونوں کا ایک مستقل بے مثال اور منفرد وجود ہے جو دریا یا صحرا میں ملجانے سے ہرگز فنا نہیں ہوتا۔ یہ دو عظیم الشان ہستیاں دو جزء لایتجزّے ہستیاں ہیں جن کے بعد

تقسیم محال ہے نہیں بلکہ وہ دونوں دریا اور صحرا کے بے پایاں وجود کا وہ باعث اوّل ہیں جن کے بغیر دریا اور صحرا کا وجود ممکن نہیں۔ اسی بنا پر میرا یقین ہے کہ اُمتیں جس وقت عروج اور صعود کے لیئے آمادہ ہوتی ہیں تو پہلا ہیجان جو اُنکے اندر سے اٹھتا ہے صرف افراد میں ہوا کرتا ہے۔ پہلا قدم جو ترقی کیطرف اُٹھتا ہے افراد ہی اُٹھایا کرتے ہیں۔ پہلی صدا جو اُنکو نیند سے جگاتی ہے صرف ایک فردِ واحد کی صدا ہوا کرتی ہے۔ اُسی کی دھیمی اور باریک آواز مُردوں کو جگانے میں صورِ اسرافیل کا کام دیتی ہے اور اخلاق و اعمال کے دائرہ میں حیرت انگیز انقلاب پیدا کر دیتی ہے۔ بھائیو! وہ عرب کے ایک یتیم بیکس اور بے یار و آشنا شخص ؐ کی آواز ہی تھی جو بجلی کی طرح اطراف عالم میں کوند گئی اور جس نے زمین کو ایک کونے سے دوسرے کونے تک بنیادوں تک ہلا دیا۔ وہ ایک غلامی میں پلے ہوئے موسیٰ علیہ السلام کی صدا ہی تھی جس نے محکوم بنی اسرائیل کو چند برسوں کے اندر اندر پابرکاب کر دیا۔ تم کہوگے کہ وہ لوگ انبیاء تھے، اُنکے اندر خدائی آواز بول رہی تھی، وہ مامور من اللہ تھے، وہ فرستادۂ خدا تھے۔ یہ درست ہے مگر وہ سب فرد واحد ہی تھے، انسان ہی تھے، بحرِ ہستی میں ایک قطرہ ہی تھے، صحرائے کون مکان کے ایک ذرہ ہی تھے۔ پس اے دینی بھائیو! اقوام کی ترقی اور تنزل کے صحیح کارندے صرف افراد ہی ہیں اسی بنا پر میں آپ سے کہتا ہوں کہ فرداً فرداً سعی و عمل کے لیئے تیار ہو جاؤ، اپنے ذاتی عمل سے ایک لازوال حرکت پیدا کر دو، اس بات پر اڑ کر منجمد نہ ہو جاؤ کہ ہم تبدیلی کرنے کی کوئی طاقت نہیں رکھتے جب تک خدا ہمارے لیئے حالات کو خود نہ بدلے۔ جان لو کہ خدا کسی قوم کی حالت نہیں بدلتا جبتک کہ وہ قوم آپ اپنی حالت کو نہ بدلے اور قانونِ خدا سے ڈر کر سعی و عمل کرنیوالوں ہی کا سچا دوست خدا ہے۔ اب آخر میں مَیں ان اشعار پر اس کلام کو ختم کرتا ہوں جو مَیں نے حجاز میں مسلمانوں کی حالت پر حسرت زدہ ہو کر جلد جلد کہے اور وہ یہ ہیں:۔

طرد الحکومة مسلمون بمصرنا — وتخیروا الذل الذی لا یرفع — استأثروا موتا ببعد حیاتهم — واستبدلوا الادنی بما هو ارفع

النجم مال الی الهبوط فلا تری — احد ابنو رصنهم یستمتع — فتصیر دورهم بقبضة غاصب — ملك مهیب ملاهش لا یدفع

وتری الملائک حول حبل وریدهم ۔ قبضت علیهم قبضة لا تمنع ۔ ۶ ظلموا الانفسهم فقضی بدابر القوم الاثیم صبیحة ان یقطع

۷ قبحا لکم یا مسلمون فانکم ۔ انتم سلکتم مسلکا لا ینفع ۔ ۸ هزموکم الابطال افلم تعلموا ۔ ما الارض الا مزرع او مصرع

۹ ایها بنی الاسلام ان حدیثکم ۔ فی قتل انفسکم حدیث اجزع ۔ ۱۰ ذهبت کریح ریحکم بنزاعکم ۔ وستذهب الباقی اذا لم تمنعوا

۱۱ مزقتم فی الدهر کل ممزق ۔ جسدا فهل من حیلة ان تجمعوا ۔ ۱۲ سلبتم دنیاکم فتسلبت ۔ بکم الحیاة تسلبا لا یرجع

۱۳ ولیتم عن امر دینی مدبرا ۔ فاتی بقوم لا تضر وتخضع ۔ ۱۴ واها لکم یا قوم دین محمد ۔ صنعوا بدین کل ما لا یصنع

۱۵ فعلوا بدین محمد ومحمد ۔ فعلا بفیض به السحاب الارفع ۔ ۱۶ فترنصوا یا قوم دین محمد ۔ امرا والا فارجعوا ثم ارجعوا

**ترجمہ** ۱ھ مسلمانوں نے آج بادشاہت کو مسترد کر کے ذلت اور مسکنت کی وہ زندگی اختیار کر لی ہے جو پستی کیطرف لیجا رہی ہے ۱۲ ۲ھ انہوں نے زندگی کے بعد موت کو پسند کر لیا ہے اور اعلیٰ چیز کے بدلے ادنیٰ [illegible] لی ہے ۱۲ ۳ھ ان کی قسمت کا ستارہ زوال پذیر ہو چکا ہے اور اب کوئی شخص ان کے قدر سے فائدہ حاصل نہیں کرتا ۱۲ ۴ھ اسکا انجام یہ ہوگا کہ انکے گھر کسی ایسے غاصب اور وحشتناک بادشاہ کے قبضہ میں ہونگے جسکے قہر کی کوئی مدافعت نہیں ۱۲ ۵ھ اے فرشتوں کو تو انکے حبل ورید کے گرد دیکھیگا کہ انکی شاہ رگ کو یوں پکڑے ہوئے ہیں کہ اُن سے خلاصی نہیں ۱۲ ۶ھ مسلمانوں نے اپنی جانوں پر ظلم کیا تو محکمہ قضا و قدر سے فیصلہ ہوا کہ اس نابکار قوم کی جڑ صبح تک کاٹ کر رکھ دی جائے ۱۲ ۷ھ اے مسلمانو! تمہارا برا ہو کہ تم ایسے راستے پر چلے جسپر گھاٹا ہی گھاٹا تھا ۱۲ ۸ھ بہادروں نے تمہیں میدان سے بھگا دیا تو بے وقوفو! کیا تم نہیں جانتے تھے کہ یہ زمین یا تو کھیتی ہے یا اکھاڑا ۱۲ ۹ھ اسلام کے بیٹو! تم پر حیف ہے کیونکہ تمہاری خودکشی کی داستان نہایت شرمناک ہے ۱۲ ۱۰ھ تمہارے آپس کے نزاع سے تمہاری ہوا اکھڑ گئی اور اگر منع نہ ہوئے تو جو باقی ہے وہ بھی اکھڑ جائے گی ۱۲ ۱۱ھ تم زمانہ میں ٹکڑے ٹکڑے کر دیئے گئے تو کیا کوئی علاج ایسا ہے کہ پھر اکٹھے ہو جاؤ ۱۲ ۱۲ھ تم نے اپنی دنیا گم کر دی پھر زندگی تم سے ایسی گم ہوئی کہ واپس نہیں آسکتی ۱۲ ۱۳ھ تم نے خدا کے حکموں کو پس پشت ڈالدیا تو پھر خدا تمہاری تبدیل کیلئے ایسی قوم لے آیا جسکو کچھ نہیں کر سکتے ۱۲ ۱۴ھ اے دین محمدؐ کی قوم! تم پر افسوس ہے کہ تم نے دین سے وہ مخول کیا جو کوئی نہیں کرتا ۱۲ ۱۵ھ تم نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے دین کے ساتھ وہ سلوک کیا کہ اب بادل بھی زار قطار رو رہا ہے ۱۲ ۱۶ھ تو اے دین محمدؐ کی قوم! کچھ دیر خدا کے دردناک مار کا انتظار کرو اور اگر یہ نہیں کرتے تو توبہ کرو اور پھر توبہ کرو ۱۲

عنایت اللہ خان

کنٹنستال ہوٹل
رقمزدہ ۱۰ مئی ۱۹۲۶ء

یہ کتاب ناظم دفتر تذکرہ کٹڑہ شیر سنگہ امرتسر سے مل سکتی ہے

باہتمام میاں محمد حسین طابع و ناظم

منظور عام ترقی پریس لاہور میں بحسن زیبا [illegible] ۱۹۳۲ء میں طبع ہوئی

کتبہ ہیچمیرز ابو یوسف محمد الدین غفرلہ دہلوی کاتب تذکرہ



موتمر خلافت قاہرہ کے مندوبین کے اعزاز میں دعوت طعام کا منظر موتمر سے معرکتہ آلاء خطاب کرنے والے صاحب تذکرہ حضرت علامہ مشرقیؒ بھی موجود ہیں۔



موتمر خلافت قاہرہ کے مندوبین اور مصنف خطاب مصر حضرت علامہ مشرقیؒ بھی تشریف فرما ہیں۔